| | |
|---|---|
| قَدْ خَانَ اللّٰهَ فَمَا لَنَا لَا نَخُوْنُهُ . | اس نے اللہ کے ساتھ خیانت کی تو ہم اس کے ساتھ خیانت کیوں نہ کریں۔ |
| مِنْ مَوْلِدِهٖ إِلٰى شَيْخُوْخَتِهٖ. | بچپن سے بڑھاپے تک۔ |
| هَشَّ بِرُؤْيَتِنَا وَ بَشَّ لِمُحَيَّانَا وَ ابْتَهَجَ بِقَصْدِنَا وَ أَعْظَمَ زِيَارَتَنَا. | وہ ہمارے دیکھنے سے خوش ہوئے اور ان کا چہرہ کھل اٹھا اور ہمارے ارادے کو جان کر مسرور ہوئے اور ہماری زیارت کو اپنی سعادت سمجھا۔ |
| لَقَدْ طَالَ عَطَشِيْ إِلٰى شَيْءٍ أَسْمَعُهُ وَ كَثُرَ شَوْقِيْ لِشَيْءٍ أَعْلَمُهُ. | اس چیز کی طرف میری پیاس بڑھ گئی جس کو میں سنتا رہتا ہوں اور اس چیز کی طرف میرا شوق بڑھ گیا جس کو میں جانتا ہوں۔ |
| نَبَا بِكَ دَهْرٌ أَوْ جَفَاكَ خَلِيْلٌ؟ | تمھیں زمانے نے دھوکا دیا یا پھر دوست نے تم سے جفا کی؟ |
| أَرَأَيْتُمْ مَا بُلِيْنَا بِهٖ وَ مَا وَقَعْنَا عَلَيْهِ . | کیا تم نے دیکھا ہے کہ ہم کس آزمائش میں مبتلا ہوئے ہیں اور ہم پر کیا مصیبت آن پڑی ہے۔ |
| مِنْ أَيِّ شَيْءٍ هَرَبْنَا وَ بِأَيِّ شَيْءٍ عَلِقْنَا وَبِأَيِّ دَاهِيَةٍ دُهِيْنَا. | ہم کس چیز سے بھاگے تھے اور کس چیز میں پھنس گئے اور کس آفت میں مبتلا ہو گئے۔ |
| لَا نَظْفَرُ بِضَالَّتِنَا إِلَّا عِنْدَهُ . | ہم اپنے کھوئے ہوئے مقصد کو پانے میں صرف اسی کے پاس کامیاب ہو سکتے ہیں۔ (ہمارا مقصد صرف اسی سے حاصل ہو سکتا ہے) |
| لَوْلَا الْعَظْمُ مَا طَابَ اللَّحْمُ وَ لَوْلَا النَّوٰى مَا حَلَا التَّمْرُ وَ لَوْلَمْ يَكُنِ الْقِشْرُ لَمْ يُوْجَدِ اللُّبُّ . | اگر ہڈی نہ ہو تو گوشت اچھا نہیں لگتا اور اگر گٹھلی نہ ہو تو کھجور میٹھی نہیں ہوتی اور اگر چھلکا نہ ہو تو گودہ نہیں ملتا۔ (یعنی اصل چیز تو مغز ہوتا ہے) |

| | |
|---|---|
| دَعِ التَّوْرِيَةَ وَ الْكِنَايَةَ وَهَاتِ الصَّحَّةَ وَالصَّرَاحَةَ وَاذْكُرِ الْغَثَّ وَ السَّمِيْنَ . | توریہ اور کنایہ کو چھوڑو اور صراحۃ سیدھی بات کرو اور برا اور اچھا سب کچھ بتاؤ۔ |
| أُرِيْدُ سَمَاعَ الْقِصَّةِ بِفَصِّهَا وَ نَصِّهَا . | میں قصہ کو تمام تفصیل کے ساتھ سننا چاہتا ہوں۔ |
| كَيْفَ يُرَجَّحُ الْقِيَاسُ عَلَى النَّصِّ أَوْ يُطْلَبُ الْفَصُّ مِنَ اللِّصِّ . | قیاس کو نص پر کیسے ترجیح دی جا سکتی ہے اور چور سے نگینہ کیسے مانگا جا سکتا ہے۔ |
| لَا يُمْكِنُ حَصْرُهَا وَ لَا يَتَأَتَّى عَدُّهَا . | نہ اس کا جاننا آسان ہے اور نہ ہی گننا۔ |
| أَيَتَأَتَّى لَكَ هٰذَا ؟ | کیا تمہارے لیے یہ ممکن ہے ؟ |
| نَبَحَ كُلُّ كَلْبٍ مِنْ كُلِّ زَاوِيَةٍ وَ زَأَرَ كُلُّ أَسَدٍ مِنْ كُلِّ أَجَمَةٍ وَضَبَحَ كُلُّ ثَعْلَبٍ مِنْ كُلِّ تِلْعَةٍ . | ہر طرف سے ہر کتا بھونکنے لگا اور ہر ٹیلے سے ہر شیر دھاڑنے لگا اور وادی کے ہر کشادہ دہانے سے ہر لومڑی کی آواز بلند ہونے لگی۔ |
| اَلدُّنْيَا عَسِيْرَةٌ وَالْحَيَاةُ قَصِيْرَةٌ . | دنیا مشکلات سے پر ہے اور زندگی بڑی ہی چھوٹی ہے۔ |
| رَضِيْنَا فِيْهَا بِكِسْرَةٍ يَابِسَةٍ وَخِرْقَةٍ بَالِيَةٍ . | ہم اس (دنیا) میں ایک خشک ٹکڑے پر اور پرانے کپڑے پر راضی ہو گئے۔ |
| لَيْسَ لَنَا فِي الْأَمْرِ نَاقَةٌ وَلَا جَمَلٌ وَلَا حَظٌّ وَلَا أَمَلٌ . | ہمارا اس کام سے کوئی سروکار اور واسطہ نہیں۔ |
| زِيْنَةٌ فَاخِرَةٌ وَ هَيْئَةٌ بَاهِرَةٌ . | بڑی فاخرانہ زیب و زینت اور خوشنما آرائش ہے۔ |
| كَثُرَ الْإِرْجَافُ وَ سَاءَتِ الظُّنُوْنُ وَ ضَجَّتِ الْعَامَّةُ . | افواہوں کی کثرت ہو گئی اور بدگمانی عام ہو گئی اور عوام چیخ و پکار کرنے لگی۔ |
| دَخَلْنَا عَلَيْهِ وَ جَلَسْنَا حَوَالَيْهِ . | ہم اس کے پاس گئے اور اس کے اردگرد بیٹھ گئے۔ |

| | |
|---|---|
| أَمِنَ السَّمَاءِ نَزَلْتُمْ عَلَيَّ . | کیا تم میرے پاس آسمان سے اتر کر آئے ہو۔ |
| لَهُ فِي الْعُلُوْمِ ذِرَاعٌ وَ بَاعٌ . | اس کو علم میں بڑی مہارت حاصل ہے۔ |
| فُلاَنٌ قَدْ عَلاَ كَعْبُهُ وَ سَطَعَ نَجْمُهُ . | فلاں کو امتیازی شان حاصل ہوگئی ہے اور اسکی (قسمت) کا ستارہ چمک گیا ہے۔ |
| فُلاَنٌ بَلَغَ إِلَى الْمُنْتَهىٰ . | فلاں (کسی کام کے) انتہا تک پہنچ گیا (یعنی اس میں خوب مہارت حاصل کرلی)۔ |
| قُلْ لِيْ غَيْرَ مُحْتَشِمٍ . | مجھ سے بغیر کسی کمی بیشی کے بات کرو۔ |
| لَقَدْ رَأىٰ هٰذَا ذُعْرًا . | یقیناً اس نے یہ خوف کی حالت میں دیکھا تھا۔ |
| وَيْلُ أُمِّهِ مِسْعَرُ حَرْبٍ . | لڑائی کی آگ بھڑکانے والا بہت ہی برا ہے۔ |
| خُذُوْا ذَاتَ الْيَمِيْنِ . | دائیں طرف ہو جاؤ۔ |
| أَعْرِضُ لَكُمْ خُطَّةَ رُشْدٍ . | میں تمہارے لیے اچھا منصوبہ پیش کروں گا۔ |
| اِسْتَأْصَلَ جُذُوْرَهُ . | اس کو اس کی جڑوں سے اکھاڑ دیا۔ |
| إِنِّيْ أَرىٰ أَشْوَابًا مِنَ النَّاسِ . | میں نچلے درجے کے لوگوں کو دیکھ رہا ہوں۔ |
| أَهْوىٰ بِيَدِهِ إِلَى شَيْءٍ . | اس نے اپنے ہاتھ کو کسی چیز کی طرف بڑھایا۔ |
| لاَ يُحِدُّوْنَ النَّظَرَ إِلَيْهِ تَعْظِيْماً لَهُ . | وہ اس کی تعظیم کی وجہ سے اس کی طرف نظر اٹھا کر نہ دیکھتے تھے۔ |
| فَهُوَ يَحْسُدُ عَلَى الْقَلِيْلِ وَيَتَسَخَّطُ عَلَى الْكَثِيْرِ . | وہ تھوڑے پر حسد کرتا ہے اور زیادہ کو کم سمجھتا ہے۔ |
| جَذِلُ الظَّاهِرِ حَزِيْنُ الْبَاطِنِ . | ظاہر میں بڑا خوش اور اندر سے غمگین۔ |
| وَجَبَتْ نَفْسُهُ وَ نَضَبَ عُمْرُهُ وَ ضَحَا ظِلُّهُ . | اس کا بدن کمزور ہو گیا اور عمر ڈھل گیا اور سایہ ماند پڑ گیا۔ |

إِنَّكُمُ الْيَوْمَ عَلَى خِلَافَةِ نُبُوَّةٍ وَ مَفْرَقِ مَحَجَّةٍ. بے شک تم لوگ آج نبوت کی خلافت اور راہ راست کے چوراہے پر ہو۔

تَرَوْنَ بَعْدِي مُلْكًا عَضُوْضًا وَ أُمَّةً شَعَاعًا وَ دَمًا مُفَاحًا. تم میرے بعد ظلم وستم سے بھرا ملک اور بکھری ہوئی قوم اور بہتا ہوا خون پاؤ گے۔

كَانَتْ لِلْبَاطِلِ نَزْوَةٌ وَ لِأَهْلِ الْحَقِّ جَوْلَةٌ. باطل کی اٹھان تھی اور حق والے گردش میں تھے۔

فُلَانٌ لَهُ جَوْلَةٌ وَ صَوْلَةٌ. فلاں بہت داد و دہش اور اثر ورسوخ والا ہے۔

إِنِ اسْتَغْنَيْتُ اِسْتَعْفَفْتُ. اگر میں مالدار ہوا تو عفت اختیار کروں گا۔

قَدِ اقْتَرَبَ مِنْكُمْ زَمَانٌ قَلِيْلُ الْأُمَنَاءِ، كَثِيْرُ الْقُرَّاءِ، قَلِيْلُ الْفُقَهَاءِ، كَثِيْرُ الْأَمَلِ. وہ زمانہ تمہارے قریب آچکا ہے جس میں امانت دار کم اور علماء زیادہ ہوں گے، اور فقہاء کم اور امیدیں (رکھنے والے) زیادہ ہوں گے۔

إِنَّ الْحَقَّ قَدِيْمٌ وَ مُرَاجَعَةُ الْحَقِّ خَيْرٌ مِنَ التَّمَادِي فِي الْبَاطِلِ. یقیناً حق تو ہمیشہ سے ہے تو حق کی طرف رجوع کرنا باطل کی طرف بڑھتے رہنے سے اچھا ہے۔

أَوْجَبَ اللّٰهُ بِالصَّدَقَةِ الْأَجْرَ وَ أَحْسَنَ الذُّخْرَ. اللہ تعالیٰ صدقہ کے ذریعہ اجر وثواب عطا فرماتے ہیں اور اسکو مزین فرما کر ذخیرہ کرتے ہیں۔

خَرَجَ مُغْضَبًا يَجُرُّ ثَوْبَهُ. وہ غصہ سے اپنا کپڑا گھسیٹتا ہوا نکلا۔

أَلْبَسَهُ اللّٰهُ الذُّلَّ وَ سِيْمَا الْخَسْفِ وَدُيِّثَ بِالصَّغَارِ. اللہ تعالیٰ اس کو ذلت کا اور خاص کر رسوائی کا لباس پہنائیں گے اور ذلت میں اسکو دھنسا دیں گے۔

مَا غُزِيَ قَوْمٌ قَطُّ فِي عُقْرِ دَارِهِمْ إِلَّا ذُلُّوْا. اس قوم کو ذلالت وخواری کے علاوہ کچھ نہ ملا جس پر اسکے گھر کے اندر حملہ کیا گیا۔

ثَقُلَ عَلَيْكُمْ قَوْلِي وَاتَّخَذْتُمُوْهُ وَرَائَكُمْ ظِهْرِيًّا حَتّٰى شُنَّتْ عَلَيْكُمُ الْغَارَاتُ. تم پر میری بات گراں گزری اور تم نے (اسکی پرواہ نہ کرتے ہوئے) اسکو پیٹھ پیچھے پھینک دیا یہاں تک کہ تم پر پے در پے حملے ہوئے۔

| | |
|---|---|
| يَا عَجَبًا كُلَّ الْعَجَبِ ، عَجَبٌ يُمِيتُ الْقَلْبَ وَ يُشْغِلُ الْفَهْمَ وَ يُكْثِرُ الْأَحْزَانَ. | کیا ہی عجب بات ہے، ایسا عجب جو دل کو مردہ کر دے اور ہوش وحواس کر اڑا دے اور غموں کو بڑھا دے۔ |
| حَتّٰى أَصْبَحْتُمْ غَرَضًا تُرْمَوْنَ وَ لَا تَرْمُوْنَ وَيُغَارُ عَلَيْكُمْ وَلَا تُغِيْرُوْنَ. | یہاں تک کہ تم ہدف بن گئے تمہیں مارا تو جاتا ہے اور تم مار نہیں سکتے اور تم پر حملہ کیا جاتا ہے اور تم حملہ کرنے کی سکت نہیں رکھتے۔ |
| هٰذِهٖ حَمَارَّةُ الْقَيْظِ أَنْظِرْنَا يَنْصَرِمُ الْحَرُّ عَنَّا. | یہ بہت ہی شدید گرمی ہے تو آپ ہمیں اتنی مہلت دے دیں کہ یہ گرمی ہم سے چلی جائے۔ |
| يَا أَشْبَاهَ الرِّجَالِ وَلَا رِجَالَ وَ يَا طِغَامَ الْأَحْلَامِ وَ يَا عُقُوْلَ رَبَّاتِ الْحِجَالِ . | اے مردوں کی مشابہت رکھنے والوں (حقیقت میں تم) مرد نہیں ہو اور اے بچوں کی سی اور گھروں میں پردوں کے اندر بیٹھنے والی عورتوں کی سی عقل رکھنے والو۔ |
| لَقَدْ أَفْسَدْتُمْ عَلَيَّ رَأْيِيْ بِالْعِصْيَانِ . | یقیناً تم نے میری نافرمانی کر کے میری رائے کو برباد کر دیا ہے۔ |
| لَقَدْ مَلَأْتُمْ جَوْفِيْ غَيْظًا. | تم نے مجھے غصہ سے بھر دیا۔ |
| مَنْ ذَا يَكُوْنُ أَعْلَمَ بِهَا مِنِّيْ أَوْ أَشَدَّ مِرَاسًا لَهَا. | کون اس (جنگ) کو مجھ سے زیادہ جاننے والا ہے یا مجھ سے زیادہ (جنگوں کا) تجربہ کار ہے۔ |
| لَا رَأْيَ لِمَنْ لَا يُطَاعُ. | اس آدمی کی کوئی رائے نہیں جس کی اطاعت نہ کی جاتی ہو۔ |
| يَا عَجَبًا كُلَّ الْعَجَبِ ،عَجَبٌ يَتَعَجَّبُ مِنْهُ الْعَجَبُ . | کیا ہی عجب بات ہے ایسا عجب کہ عجب بھی اس پر تعجب کرتا ہے۔ |

| | |
|---|---|
| أَسَفٌ عَلَى تَظَافُرِكُمْ عَلَى الْبَاطِلِ وَعَلَى فَشَلِكُمْ عَنِ الْحَقِّ. | افسوس ہے تمہارے باطل کے اوپر جم جانے پر اور تمہارے حق سے اعراض کرنے پر۔ |
| لَقَدْ غُذِّيْتُ بِلَبَانِ الْحُرُوْبِ وَ ارْتَضَعْتُ الْحُرُوْبَ ارْتِضَاعًا. | میں جنگوں میں پلا بڑھا ہوں اور میں نے انہیں میں پرورش پائی ہے۔ |
| إِنِ اسْتَقَمْتُمْ هَدَيْتُكُمْ وَ إِنِ اعْوَجَجْتُمْ قَوَّمْتُكُمْ وَ إِنْ أَبَيْتُمْ تَدَارَكْتُكُمْ. | اگر تم راہ راست چاہو گے تو میں تم کو انکی راہ دکھلاؤں گا اور اگر ٹیڑھ پن اختیار کرو گے تو تم کو سیدھا کر دوں گا اور اگر تم نے انکار کیا تو تم کو منواؤں گا۔ |
| أُرِيْدُ أَنْ أُدَاوِيَ بِكُمْ وَ أَنْتُمْ دَائِيْ كَنَاقِشِ الشَّوْكَةِ بِالشَّوْكَةِ. | میں تمہارے ذریعے سے علاج کرنا چاہتا ہوں لیکن تم ہی میرا مرض بنے ہوئے ہو اس کانٹے نکالنے والے کی طرح جو کانٹے ہی سے کانٹا نکالنا چاہتا ہے۔ |
| قَرَأُوا الْقُرْآنَ فَأَحْكَمُوْهُ وَ هَيَّجُوْا إِلَى الْقِتَالِ فَوَلِهُوْا وَلَهَ اللِّقَاحِ إِلَى وَلَدِهَا. | انہوں نے قرآن کو پڑھا اور اس کو محکم کیا اور جب قتال کیلئے بلائے گئے تو شوق سے قتال کی طرف بڑھے جیسے اونٹ اپنی اولاد کی طرف شوق سے بڑھتا ہے۔ |
| سَلُّوْا السُّيُوْفَ أَغْمَادَهَا وَ أَخَذُوْا بِأَطْرَافِ الْأَرْضِ زَحْفًا زَحْفًا وَ صَفًّا صَفًّا. | انہوں نے تلواروں کو انکی نیاموں سے نکالا اور پیش قدمی کرتے ہوئے صف در صف آگے بڑھتے رہے۔ |
| يَذْهَبُوْنَ فِيْ تَعْلِيْلِ ذٰلِكَ مَذَاهِبَ شَتّٰى وَيَسْلُكُوْنَ مَسَالِكَ مُتَعَدِّدَةً. | وہ اس کی علت کو بیان کرنے میں مختلف طریقے اپناتے ہیں اور اس کے لیے بہت سے راستوں کو اختیار کرتے ہیں۔ |

مُرْهُ الْعُيُوْنِ مِنَ الْبُكَاءِ، خُمُصُ الْبُطُوْنِ مِنَ الصِّيَامِ، ذُبُلُ الشِّفَاهِ مِنَ الدُّعَاءِ، صُفْرُ الْأَلْوَانِ مِنَ السَّهَرِ، عَلٰی وُجُوْهِهِمْ غَبَرَةُ الْخَاشِعِيْنَ.

روروکران کی آنکھیں خشک ہوگئیں، روزوں کی وجہ سے پیٹ کمر کو لگنے لگے، دعا کی وجہ سے ہونٹ خشک ہو گئے، شب بیداری کی وجہ سے رنگ پیلے پڑ گئے، ان کے چہروں پر خشوع والوں کے اثرات نمایاں ہو گئے۔

خَالَطَ اللَّحْمَ وَ الدَّمَ وَ الْعَصَبَ وَالْمَسَامِعَ وَالْأَطْرَافَ وَالشِّغَافَ ثُمَّ مَضٰی إِلَی الْأَمْخَاخِ وَالْأَصْمَاخِ ثُمَّ ارْتَفَعَ فَعَشَّشَ ثُمَّ بَاضَ وَفَرَّخَ فَحَشَاكُمْ نِفَاقًا وَشِقَاقًا.

وہ (شیطان) تمہارے گوشت پوست، پٹھوں، کانوں، ہاتھ پاؤں، دل ودماغ غرض جسم کے ایک ایک حصے میں سرایت کر گیا پھر وہ تمہارے اوپر غالب ہوا اور پھر اس نے تمہارے دلوں میں بسیرا کرلیا یہاں تک کہ شدہ شدہ تمہارے سینوں کو نفاق سے اور بدبختی سے بھر دیا۔

قَدِ اتَّخَذْتُمُوْهُ دَلِيْلًا تَتْبَعُوْنَهُ وَقَائِدًا تُطِيْعُوْنَهُ وَمُؤَامِرًا تَسْتَشِيْرُوْنَهُ فَكَيْفَ تَنْفَعُكُمْ تَجْرِبَةٌ أَوْ تَعِظُكُمْ وَقْعَةٌ أَوْ يَحْجُزُكُمْ إِسْلَامٌ أَوْ يَرُدُّكُمْ إِيْمَانٌ ؟!

تم نے اس کو اپنا رہنما بنالیا ہے کہ اسی کی اتباع کرتے ہو اور رہبر تسلیم کر لیا ہے کہ اسی کی اطاعت کرتے ہو اور امیر مقرر کر لیا ہے کہ اسی سے مشورہ طلب کرتے ہو تو تمہیں تجربہ کس طرح نفع دے سکتا ہے، یا واقعات کس طرح نصیحت کر سکتے ہیں یا اسلام کس طرح منع اور ایمان تمہیں کس طرح لوٹا سکتا ہے؟!

اَلدِّيْنُ الصِّنَاعِيُّ حَرَكَاتٌ وَسَكَنَاتٌ وَالْفَاظٌ وَلَا شَيْءَ وَرَاءَ ذٰلِكَ وَالدِّيْنُ الْحَقُّ دِيْنُ قَلْبٍ وَرُوْحٍ.

بناوٹی دین حرکات، سکنات اور الفاظ ہی کا نام ہے اور اس کے علاوہ کچھ بھی نہیں جبکہ حقیقی دین قلب وروح کا دین ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلَسْتُمْ اَصْحَابِيْ بِالْاَهْوَازِ حَيْثُ رُمْتُمُ الْمَكْرَ وَ سَعَيْتُمْ بِالْغَدْرِ وَظَنَنْتُمْ اَنَّ اللّٰهَ يَخْذُلُ دِيْنَهٗ وَ خِلَافَتَهٗ وَ اَنَا اَرْمِيْكُمْ بِطَرْفِيْ وَاَنْتُمْ تَتَسَلَّلُوْنَ لِوَاذًا وَ تَنْهَزِمُوْنَ سِرَاعًا حَتّٰى عَضَّكُمُ السِّلَاحُ وَقَصَمَتْكُمُ الرِّمَاحُ. | کیا تم اھواز میں میرے ساتھی نہیں تھے جہاں تم نے مکاری کی اور بغاوت کرنے کی کوشش کی اور تم یہ سمجھنے لگے کہ اللہ تعالیٰ اپنے دین اور اپنی خلافت کو رسوا کر دے گا اور میں تو تمہیں اپنی نظر میں رکھے ہوئے تھا جبکہ تم چپکے چپکے چوری چھپے نکل رہے تھے اور تیزی سے شکست خوردہ ہو کر بھاگ رہے تھے یہاں تک کہ اسلحہ نے تم کو اپنے جبڑوں سے مضبوط دبوچ لیا اور نیزوں نے تمہارے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے۔ |
| يَا اَهْلَ الْعِرَاقِ ! اَهْلَ الْكَفَرَاتِ وَالْغَدَرَاتِ وَالثَّوْرَةِ بَعْدَ الثَّوْرَاتِ ! اِنْ اَمِنْتُمْ اَرْجَفْتُمْ وَاِنْ خِفْتُمْ نَافَقْتُمْ. | اے عراق والو! اے نافرمان قوم اور دھوکا باز لوگو اور ہنگاموں پر ہنگامے کرنے والو! اگر تمہیں امان دوں تو افواہیں پھیلاتے ہو اور اگر خوف زدہ ہوتے ہو تو منافقت اختیار کرتے ہو۔ |
| لَا تَذْكُرُوْنَ حَسَنَةً وَلَا تَشْكُرُوْنَ نِعْمَةً. | نہ تم لوگ کسی اچھائی کو یاد کرتے ہو اور نہ ہی تم کسی نعمت کا شکر ادا کرتے ہو۔ |
| هَلِ اسْتَخَفَّكُمْ نَاكِثٌ اَوِ اسْتَغْوَاكُمْ غَاوٍ اَوِ اسْتَنْصَرَكُمْ ظَالِمٌ اَوِ اسْتَعْضَدَكُمْ خَالِعٌ اِلَّا وَثِقْتُمُوْهُ وَآوَيْتُمُوْهُ وَنَصَرْتُمُوْهُ وَرَضِيْتُمُوْهُ. | جب کسی عہد شکن نے تم سے مدد مانگی یا کسی باغی نے تم کو بغاوت پر اکسایا یا کسی ظالم نے تم سے نصرت طلب کی یا کسی بدچلن نے تم سے پشت پناہی کی فریاد کی تو تم نے اس کو بھر پور اعتماد دیا اور مکمل پناہ فراہم کی اور مدد کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی اور اس کے لیے سر تسلیم خم ہو گئے۔ |

| | |
|---|---|
| أَلَمْ تَنْهَكُمُ الْمَوَاعِظُ أَلَمْ تَزْجُرْكُمُ الْوَقَائِعُ ؟ | کیا مواعظ بھی تمہیں روک نہ سکے اور واقعات بھی تمہیں ڈرا نہ سکے؟ |
| اَلشَّرَفُ فِي جَلَائِلِ الْأَعْمَالِ لَا فِي أَحْمَالِ الْأَمْوَالِ . | عزت مال و دولت کے ڈھیر میں نہیں بلکہ اعمال صالحہ میں پوشیدہ ہے۔ |
| إِنَّمَا أَنَا لَكُمْ كَالظَّلِيمِ الذَّابِّ عَنْ فِرَاخِهِ يَنْفِي عَنْهَا الْمَدَرَ وَ يُبَاعِدُ عَنْهَا الْحَجَرَ وَيُكِنُّهَا مِنَ الْمَطَرِ وَيَحْمِيهَا مِنَ الضِّبَابِ وَيَحْرُسُهَا مِنَ الذِّئَابِ. | میری مثال تو تمہارے ساتھ اس شتر مرغ کی سی ہے جو اپنے بچوں کی حفاظت کر رہا ہو کہ انہیں پڑنے والے مٹی کے ڈھیلوں سے بچاؤ اور (پڑنے والے) پتھروں سے ان کی حفاظت کر رہا ہو اور ان کا بادو باراں اور دھند سے اور بھیڑیوں سے بچاؤ کر رہا ہو۔ |
| يَا أَهْلَ الشَّامِ أَنْتُمُ الْجُنَّةُ وَالرِّدَاءُ وَأَنْتُمُ الْعُدَّةُ وَالْغِطَاءُ. | اے شام والو ! تم ہی تو ڈھال ہو اور چادر ہو اور تم ہی اوڑھنا بچھونا ہو۔ |
| هَلْ تَعْرِفُ الْفَرْقَ بَيْنَ النَّائِحَةِ الثَّكْلَىٰ وَالنَّائِحَةِ الْمُسْتَأْجَرَةِ وَبَيْنَ التَّكَحُّلِ فِي الْعَيْنَيْنِ وَالْكَحَلِ. | کیا تم اس فرق کو جانتے ہو کہ جو اس عورت جو اپنے مرنے والے پر واویلا کر رہی ہو اور اس کے درمیان ہے جو کسی اور کی میت پر رو رہی ہو اور جو فرق آنکھوں میں خود سرمہ لگانے اور قدرتی سرمہ لگے ہوئے کے درمیان ہے۔ |
| هِيَ ثَوْرَةٌ عَلَى عِبَادَةِ الْمَالِ وَثَوْرَةٌ عَلَى عِبَادَةِ السُّلْطَانِ وَثَوْرَةٌ عَلَى عِبَادَةِ الْجَاهِ وَثَوْرَةٌ عَلَى عِبَادَةِ الشَّهَوَاتِ وَثَوْرَةٌ عَلَى كُلِّ مَعْبُودٍ غَيْرِ اللّٰهِ. | یہ زر پرستی، اقتدار کی ہوس، حب جاہ اور خواہشات کی غلامی کے خلاف بغاوت ہے اور ہر اس معبود کے خلاف جو اللہ تعالیٰ کے علاوہ ہے۔ |

هَلْ تَعْرِفُ السَّبَبَ فِيْ أَنَّ الْمُسْلِمِيْنَ أَتَوْا أَوَّلَ أَمْرِهِمْ بِالْعَجَائِبِ فَغَزَوْا وَفَتَحُوْا وَسَادُوْا وَالْمُسْلِمِيْنَ فِيْ آخِرِ أَمْرِهِمْ أَتَوْا بِالْعَجَائِبِ أَيْضًا فَضَعُفُوْا وَاسْتَكَانُوْا.

کیا تم اس کا سبب جانتے ہو کیا ہے کہ مسلمانوں سے اپنے ابتدائی دور میں بھی عجائب سرزد ہوئے تو انہوں نے جہاد کیا اور فتح حاصل کی اور سرداری کی اور مسلمانوں سے ان کے آخری دور میں بھی عجائب ہی سرزد ہوئے تو وہ کمزرو ہو گئے اور ضعف غالب ہو گیا۔

لَاإِلٰهَ إِلَّااللّٰهُ فِيْ الدِّيْنِ الصِّنَاعِيِّ قَوْلٌ جَمِيْلٌ لَا مَدْلُوْلَ لَهُ أَمَّا فِيْ الدِّيْنِ الْحَقِّ فَهِيَ كُلُّ شَيْءٍ.

لا الہ الا اللہ بناوٹی دین میں ایک ایسا خوبصورت بول ہے جس کی کوئی اصل نہ ہو جب کہ حقیقی دین میں یہی سب کچھ ہے۔

لَاإِلٰهَ إِلَّااللّٰهُ فِيْ الدِّيْنِ الصِّنَاعِيِّ تَذْهَبُ مَعَ الرِّيْحِ وَفِيْ الدِّيْنِ الْحَقِّ تُزَلْزِلُ الْجِبَالَ.

لا الہ الا اللہ بناوٹی دین میں ایسا (ہلکا) ہے کہ ہوا اس کو اڑاتی پھرے اور حقیقی دین میں ایسا (مضبوط) ہے کہ پہاڑوں کو لرزا دے۔

هُوَ الْعَقِيْدَةُ الَّتِيْ تَأْتِيْ بِالْمُعْجِزَاتِ فَيَقِفُ الْعِلْمُ وَالتَّارِيْخُ وَالْفَلْسَفَةُ أَمَامَهَا حَائِرَةً، بِمَ تُعَلِّلُ؟! وَكَيْفَ تَشْرَحُ؟!

وہ ایسا عقیدہ ہے کہ جس کی بدولت معجزات وقوع پذیر ہوتے ہیں، پس علم، تاریخ اور فلسفہ اس کے سامنے متحیر کھڑے ہیں کہ وہ اس کی کیا علت بیان کریں اور کس طرح اس کی شرح کریں۔

تُذَلِّلُ الْعَقَبَاتِ مَهْمَا صَعُبَتْ وَتَصِلُ بِكَ إِلَى الْغَرَضِ مَهْمَا لَاقَتْ وَتَطِيْرُ بِكَ إِلَى اللّٰهِ.

وہ (عقیدہ) رکاوٹوں کو سر کر لیتا ہے خواہ وہ کتنی ہی دشوار ہوں اور جو کچھ بھی ہو جائے وہ آپ کو منزل مقصود تک رسائی دیتا ہے اور وہ اڑا کر اللہ تک پہنچا دیتا ہے۔

مَعَامِعُ يَرْقُصُ فِيْهَا الْمَوْتُ وَيَشْتَعِلُ الدَّمُ فِيْهَا.

یہ ایسی جنگیں ہیں جن میں موت رقص کرتی ہے اور ان میں خون کھولتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلدِّيْنُ الْحَقُّ قَلْبٌ وَقُوَّةٌ وَالدِّيْنُ الصِّنَاعِيُّ نَحْوٌ وَصَرْفٌ وَإِعْرَابٌ وَكَلَامٌ وَتَأْوِيْلٌ. | حقیقی دین دل و جان ہے اور بناوٹی دین (محض) نحو، صرف، اعراب، باتیں اور تاویلات (کا نام) ہے۔ |
| اَلشَّهَادَةُ فِي الدِّيْنِ الصِّنَاعِيِّ إِعْرَابُ جُمْلَةٍ وَتَخْرِيْجُ مَتْنٍ وَتَفْسِيْرُ شَرْحٍ وَتَوْجِيْهُ حَاشِيَةٍ وَتَصْحِيْحُ قَوْلِ مُؤَلِّفٍ وَالْإِعْتِرَاضُ عَلَيْهِ. | بناوٹی دین میں گواہی صرف ایک جملہ کی ترکیب اور متن کی تخریج اور شرح کی تفسیر اور حاشیوں کا لکھنا اور مؤلف کے قول کو صحیح کرنا اور اس پر اعتراض کرنا ہے۔ |
| لَا تَكُوْنُ لِلرُّوْحِ قِيْمَةٌ وَتَكُوْنُ لِلشَّكْلِ كُلُّ الْقِيْمَةِ. | روح کی کوئی قیمت نہیں اور شکل وصورت کی ساری قیمت ہے۔ |
| شَأْنُ الْإِيْمَانِ شَأْنُ الْعِشْقِ يُحَوِّلُ الْبُرُوْدَةَ حَرَارَةً وَالْخُمُوْلَ نَبَاهَةً وَالرَّذِيْلَةَ فَضِيْلَةً وَالْأَثْرَةَ إِيْثَارًا. | ایمان کی مثال تو اس عشق کی سی ہے جو ٹھنڈ کو گرمی میں، گمنامی کو شہرت میں، برائی کو اچھائی میں اور خود غرضی کو جانثاری میں بدل دیتا ہے۔ |
| وَلِيْ كَبِدٌ مَخْرُوْقَةٌ مَنْ يَبِيْعُنِيْ بِهَا كَبِدًا لَيْسَتْ بِذَاتِ قُرُوْحٍ | میرا جگر تو زخموں سے بھرا ہوا ہے تو ہے کوئی جو مجھے اس کے بدلے زخموں سے پاک جگر عطا کر دے۔ |
| أَطَالَ اللّٰهُ مُدَّتَكَ وَتَمَّمَ نِعْمَتَكَ وَأَدَامَ بِكَ الْخَيْرَ وَدَفَعَ بِكَ الشَّرَّ. | اللہ تعالیٰ تیری حیات میں برکت اور تیری نعمتوں کو کمال عطا فرمائے اور ہمیشہ خیر کو تیرے ساتھ شامل حال اور شر کو کوسوں دور رکھے۔ |
| يَشْبَعُ يَوْمًا وَيَجُوْعُ يَوْمًا. | ایک دن سیر ہو کر کھاتا ہے تو دوسرے دن بھوکا رہتا ہے۔ |
| نَحْنُ فِي الدُّنْيَا الَّتِيْ كَانَتْ لَنَا وَحْدَنَا وَكُنَّا نَحْنُ سَادَتَهَا. | ہم اس سرزمین پر ہیں جو صرف ہماری تھی اور ہم اس کے سردار تھے۔ |

| | |
|---|---|
| إِنَّ لَنَا فِيْ كُلِّ شِبْرٍ مِنْ هٰذِهِ الْقَارَّةِ دَماً زَكِيًا أَرْقَنَاهُ وَحَضَارَةً خَيِّرَةً وَثَبَّتَتْ جَنَبَاتَهَا وَطُرِّزَتْ حَوَاشِيْهَا بِالْعِلْمِ وَالْعَدْلِ وَالْمَكْرُمَاتِ وَالْبُطُوْلَاتِ. | اس دھرتی کے ہر گوشے کو ہمارے پاکیزہ خون نے سیراب کیا اور اس کے چپے چپے میں ہماری علم وعدل، بہادری اور دلیری سے مزین تہذیب کے نشانات ثبت ہیں۔ |
| وَ كَانَتْ لَهُ هَنَاتٌ غَيْرُ هَيِّنَاتٍ. | اس کے مصائب ترنوالہ نہیں تھے۔ |
| اَلَّذِيْ يَشُقُّ تِلْكَ الْجِبَالَ شَقًا. | وہ جو ان پہاڑوں کو ریزہ ریزہ کرتا ہے۔ |
| تَجْزَعُ أَنْ تَسْلُكَ وُعُوْرَتَهُ وَ وَحْشَتَهُ أُسْدُ الْفَلَاةِ وَجِنُّ اللَّيَالِي السُّوْدُ. | جنگل کے شیر اور تاریک راتوں کے بھیانک بھوت بھی اس کی دشوار گزار اور وحشت ناک گھاٹیوں کو پار کرنے سے گھبراتے ہیں۔ |
| أَوْقَدَتْ فِيْهَا مَنَارُ الدَّعْوَةِ الْإِسْلَامِيَّةِ فَأَضَوْتْ بَعْدَ الظُّلْمَةِ وَأَبْصَرَتْ بَعْدَ الْعَمىٰ وَ دَوّىٰ فِيْ أَرْجَائِهَا الصَّوْتُ الَّذِيْ خَرَجَ مِنْ بَطْنِ مَكَّةَ فَعَدَلَ فِي النَّاسِ وَضَبَطَ الْبِلَادَ وَبَسَطَ الْأَمْنَ وَأَوْغَلَ فِي الْهِنْدِ. | اسلامی دعوت کے روشن کدوں نے اس کو بھڑکا دیا تو وہ تاریکی کے بعد روشن ہو گئے اور نابینی کے بعد بینائی پر قادر ہو گئے اور اس کے اطراف میں وہ آواز گونج اٹھی جو مکہ سے نکلی اور لوگوں میں عدل قائم کیا اور ممالک میں قوانین نافذ کیے اور اس کو پھیلایا یہاں تک کہ ہند میں جا گھسی۔ |
| تَجَرَّدَ هٰؤُلَاءِ الْعُلَمَاءُ مِنْ أَثْوَابِ الْمَطَامِعِ وَ الرَّغَبَاتِ. | یہ علماء خواہشات اور چاہتوں سے کنارہ کش ہوئے۔ |
| وَضَعَ فِيْ تَرْبِيَتِهِ جُهْدَهُ وَبَذَلَ لَهُ رِعَايَتَهُ. | اس نے اس کی تربیت میں پوری جدوجہد کی اور اس کے لیے ساری توجہ صرف کی۔ |
| أَسْمِعْنِيْ الشَّائِعَ مِنَ الْأَخْبَارِ. | آج کل کے حالات کے بارے میں مجھے آگاہ کرو۔ |
| يَتَهَامَسُ بِهَا نَاسٌ دُوْنَ نَاسٍ. | لوگ آپس میں چپکے چپکے سرگوشیاں کرتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| مَا يَدُوْرُ فِيْ هَوَاجِسِكُمْ وَيَتَسَابَقُ إِلَى نُفُوْسِكُمْ وَيَتَعَلَّقُ بِأَفْكَارِكُمْ. | جو تمہارے دل و دماغ میں چل رہا ہے اور جس کی تمہارے نفوس کی طرف دوڑ لگی ہوئی ہے اور جو تمہاری سوچوں کے ساتھ اٹکا ہوا ہے۔ |
| بُرْدُ الْآفَاقِ وَجَوَّالَةُ الْأَرْضِ وَلَقَّاطَةُ الْكَلَامِ. | آفاق کی گرد چھاننے والے اور زمین میں سیاحت کرنے والے اور (لوگوں کے بارے میں) احوال اکٹھے کرنے والے۔ |
| رَأَيْنَاهُ وَمَا ظَهَرَ مِنْ حَالِهِ. | ہم نے وہ دیکھا جو اس (کی ذات) سے اور جو اس کے حال سے ظاہر ہوا۔ |
| فِيْ طَيِّ هٰذِهِ الْحَالِ غَيْبٌ لَا تَقِفُوْنَ عَلَيْهِ. | اس حال کی تہہ میں ایک راز ہے جسے تم نہیں جانتے ہو۔ |
| كَشْفُ الْغِطَاءِ وَرَفْعُ السِّتَارِ عَنْ مَكْنُوْنِ الضَّمَائِرِ وَمُغَيَّبَاتِ النُّفُوْسِ. | حاجب کو دور کرنا اور پردے کو ہٹانا ضمیر میں چھپی باتوں سے اور نفوس میں محفوظ رازوں سے۔ |
| اِكْتَحَلَ بِالْيَقْظَةِ وَانْتَبَهَ مِنَ الرَّقْدَةِ وَأَفَاقَ مِنَ الْغَفْلَةِ. | وہ جاگ گیا اور نیند سے بیدار ہو گیا اور غفلت سے خلاصی پائی۔ |
| جَدَّ فِيْ أَخْذِ الْعَتَادِ وَاكْتِسَابِ الزَّادِ إِلَى الْمَعَادِ. | وہ آخرت کے لیے سامان کو اکٹھا کرنے کے لیے اور زاد کو کمانے کے لیے سنجیدہ ہو گیا۔ |
| رَأْيٌ لَا دَوَاءَ فِيْهِ وَلَا غَائِلَةَ. | (یہ ایسی) رائے ہے جس میں نہ تو شفاء اور نہ ہی یہ پیاس کو بجھانے والی ہے۔ |
| يَحْشُوْ الْآذَانَ بِطَيِّبٍ مِنَ الْكَلِمِ وَعَطِرٍ مِنَ الْهِمَمِ. | وہ کانوں کو خوش کرنے والی اور ہمتوں کو معطر کر دینے والی باتوں سے بھرتا ہے۔ |
| اَلرِّبْحُ مَعَنَا وَالزِّيَادَةُ فِيْ أَيْدِيْنَا. | کامیابی ہمارے ساتھ ہے اور نفع بھی ہمارے ہی ہاتھ میں ہے۔ |

| | |
|---|---|
| أَنَا مُنْغَمِسٌ فِي الْمَشَاكِلِ وَمُحَاطٌ بِالْعَوَائِقِ. | میں مشکلات (کے چنگل) میں پھنس گیا ہوں اور مصائب مجھے گھیرے ہوئے ہیں۔ |
| أَشُدُّ الْعَزْمَ يَوْمًا وَ أَحُلُّهُ يَوْمًا وَأُقِيمُ فِيهِ رِجْلاً وَأُأَخِّرُ عَنْهُ أُخْرَى. | میں کبھی پختہ عزم کرتا ہوں اور کبھی اس کو ترک کر دیتا ہوں اور (کبھی) ایک قدم اس کے لیے بڑھاتا ہوں لیکن (ساتھ ہی) دوسرے کو پیچھے کر لیتا ہوں۔ |
| لَقَدْ تَحَوَّلَ صَفْوُ الْعَيْشِ إِلَى التَّكْدِيرِ وَالتَّنْغِيصِ. | یقیناً زندگی کی خوشحالی بدحالی اور خستگی میں تبدیل ہو چکی تھی۔ |
| سَقَطَ الْإِخْتِيَارُ مِنِّي بِالْكُلِّيَّةِ. | (اس کا) اختیار بالکل میرے ہاتھ سے نکل گیا۔ |
| اِشْتَدُّوا فِي إِلْحَاحِهِمْ عَلَيَّ وَالتَّعَلُّقِ بِي وَالْإِنْكِبَابِ عَلَيَّ. | وہ مجھ پر بہت زیادہ اصرار کرنے لگے اور میرے پیچھے پڑ گئے اور میرے درپے ہو گئے۔ |
| تَعْرِفُ أَحْوَالَهُ مِنْ صَفَحَاتِ وَجْهِهِ وَهَفَوَاتِ لِسَانِهِ. | تم اس کے احوال اس کے چہرے کے خدوخال اور زبان کی لکنت سے پہچان سکتے ہو۔ |
| مَضَى مِنَ اللَّيْلِ هَزِيعٌ. | رات کا بہت سا حصہ گزر گیا ہے۔ |
| إِنَّمَا يَحْلُوْ الْعَيْشُ بِقَدْرِ عَدَمِ الْعَقْلِ. | یقیناً عقل کی کمی کے بقدر زندگی پرلطف ہوتی ہے (عقل نہیں تو موج ہی موج ہے اور اگر عقل ہے تو سوچ ہی سوچ ہے) |
| إِنَّمَا الْخُمُوْلُ أَخُوْ الْعَدَمِ. | گمنامی تو معدوم کے مساوی ہے۔ |
| سَأَجْعَلُ مِنْ عَقْلِي جَهْلاً وَأُحَاوِلُ بِهِ خَطَرًا لَا يُنَالُ إِلَّا بِالْجَهْلِ. | میں عقل کو پس پشت ڈال دوں گا اور ایسے خطروں میں کود پڑوں گا جس کو (ان کے انجام کے) جہل کے بغیر نہیں پایا جا سکتا۔ |

فَوَا قَلَقِي وَ وَا أَسَفِي وَ وَاكَرْبِي وَوَاهَمِّي. ہائے مصیبت! ہائے افسوس! ہائے بے چینی! ہائے غم!

اِسْتَسْلَمْتُ لِتَعْذِيبِي وَلَعَلَّ تَهْذِيبِي فِي تَعْذِيبِي. میں نے اپنے عذاب دیئے جانے کو قبول کرلیا کہ شاید میری اصلاح میرے عذاب دیئے جانے میں (مضمر) ہو۔

كَانَ مِنَ الطِّرَازِ الْأَوَّلِ. وہ پرانی طرز کا تھا۔

مَا نَظَرْتُ إِلَى قَفَا رَجُلٍ مُنْذُ سِنِيْنَ. میں نے کئی سالوں سے کسی آدمی کی گدی نہیں دیکھی (یعنی آگے آگے رہا)۔

مَا أَعَزَّتِ الْعِبَادُ نَفْسَهَا بِمِثْلِ طَاعَةِ اللّٰهِ وَلَا أَهَانَتْ نَفْسَهَا بِمِثْلِ مَعْصِيَةِ اللّٰهِ. بندوں نے اپنے آپ کو اللہ کی اطاعت سے بڑھ کر اور کسی چیز سے عزت نہیں دی اور نہ ہی اس (کے برعکس) اللہ کی نافرمانی سے بڑھ کر کسی اور چیز سے خود کو ذلیل کیا۔

وَجْهِي مِنْ وَجْهِكَ حَرَامٌ إِنْ فَعَلْتَ كَذَا. اگر تم نے فلاں کام کیا تو میں تمہارا منہ بھی نہ دیکھوں گا۔

اِسْتَوْثِقْ مِنَ الْبَابِ. دروازے کو مضبوطی سے بند کردو۔

هُوَ عَلَى مَا يُحِبُّ الصَّدِيقُ وَ يَكْرَهُ الْعَدُوُّ. وہ ایسے حال میں ہے جس کو دوست پسند اور دشمن ناپسند کرتا ہے۔

مَا أَنَا بِمُتَقَدِّمٍ شِبْرًا وَلَا مُتَأَخِّرٍ. میں ایک قدم بھی آگے نہ بڑھوں گا اور نہ ہی پیچھے ہٹوں گا۔

كَانَتْ وِلَادَتُهُ لِسَنَتَيْنِ مَضَتَا مِنْ خِلَافَةِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ. اس کی پیدائش حضرت عمرؓ کی خلافت کے دوسرے سال ہوئی۔

اَلْعِزُّفِيْ كَمَالِ الْاَدَبِ لَافِيْ زَيْنِ الذَّهَبِ. عزت تو ادب کے کمال میں ہے نہ کہ مال کی چمک دمک میں۔

مَادُمْتَ قَدْبَدَأْتَ بِالنَّمَطِ هٰذَا..... فَافْعَلْ. اگر تم نے اس انداز سے (کام) شروع کر ہی دیا ہے تو اب جاری رکھو۔

لَمْ يُعْرَفْ لَهُ شَيْءٌ يُعَابُ بِهِ لَا فِيْ أَقْوَالِهِ وَلَا فِيْ أَفْعَالِهِ وَلَا فِيْ أَخْلَاقِهِ وَلَا صَدَرَ عَنْهُ كِذْبَةٌ قَطُّ وَلَا ظُلْمٌ وَلَا فَاحِشَةٌ وَلَمْ يُعْرَفْ لَا قَبْلَهُ وَلَا بَعْدَهُ لَا فِيْ مِصْرٍ مِنَ الْاَمْصَارِ وَلَا فِيْ عَصْرٍ مِنَ الْاَعْصَارِ مِثْلُهُ. اس کے متعلق کسی ایسی چیز کا پتہ نہیں لگا جس سے اس پر عیب لگایا جائے، نہ اس کے قول میں، نہ اس کے افعال میں اور نہ ہی اس کے اخلاق میں اور نہ ہی اس سے کبھی جھوٹ اور فحش بات صادر ہوئی اور اس جیسا کہیں نہیں ملا، نہ اس سے پہلے اور نہ اس کے بعد اور نہ ہی کسی علاقے میں اور نہ ہی کسی زمانے میں۔

يَدْعُوْهُمْ إِلَى اللّٰهِ صَابِرًا عَلٰى مَا يَلْقَاهُ مِنْ تَكْذِيْبِ الْمُكَذِّبِ وَجَفْوَةِ الْجَافِيْ وَإِعْرَاضِ الْمُعْرِضِ. وہ جھٹلانے والے کے جھٹلانے اور روگردانی کرنے والے کی روگردانی اور اعراض کرنے والے کے اعراض پر صبر کرتے ہوئے ان کو اللہ کی طرف بلاتا رہا۔

يُوْفِيْ بِالْعَهْدِ مَعَ اخْتِلَافِ الْأَحْوَالِ عَلَيْهِ مِنْ حَرْبٍ وَسِلْمٍ وَأَمْنٍ وَخَوْفٍ وَغِنًى وَفَقْرٍ وَقِلَّةٍ وَكَثْرَةٍ. وہ سلامتی و جنگ، امن و خوف، فقر و غنا اور تھوڑے اور زیادہ (اسباب) کیساتھ حالات کے بدلتے رہنے کے باوجود (ہر حال میں) عہد کو پورا کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَمْ يَبْقَ مَعْرُوْفٌ تَعْرِفُهُ الْعُقُوْلُ أَنَّهُ مَعْرُوْفٌ إِلَّا أَمَرَ بِهِ وَلَا مُنْكَرٌ تَعْرِفُهُ الْعُقُوْلُ أَنَّهُ مُنْكَرٌ إِلَّا نَهٰى عَنْهُ. | اس نے کوئی بھی اچھی بات جس کو عقل بھی اچھا کہتی ہو نہیں چھوڑی کہ اس کا حکم نہ دے دیا ہو اور کوئی بھی بری بات جس کو عقل بھی برا کہتی ہو نہیں چھوڑی کہ اس سے منع نہ فرما دیا ہو۔ |
| لَمْ يَأْمُرْ بِشَيْءٍ فَقِيْلَ لَيْتَهُ لَمْ يَأْمُرْ بِهِ وَلَانَهٰى عَنْ شَيْءٍ فَقِيْلَ لَيْتَهُ لَمْ يَنْهَ عَنْهُ. | اس نے کسی ایسی چیز کا حکم نہیں دیا کہ (بعد میں) کہا جاتا کہ کاش وہ اس کا حکم نہ دیتا اور نہ ہی ایسی کسی چیز سے منع فرمایا کہ (بعد میں) کہا جاتا کہ کاش وہ اس سے منع نہ فرماتے۔ |
| فَلَيْسَ فِيْ تِلْكَ الْكُتُبِ إِيْجَابٌ لِعَدْلٍ وَقَضَاءٌ بِفَضْلٍ وَنَدْبٌ إِلَى الْفَضَائِلِ وَتَرْغِيْبٌ فِي الْحَسَنَاتِ إِلَّا وَقَدْجَاءَ بِهِ. | اس نے ایسی کوئی چیز نہیں چھوڑی جو ان کتابوں میں عدل و قضاء (کے بارے میں) اور افضل چیزوں اور نیکی کی ترغیب (کے بارے میں) تھی اور وہ ان کو لے کر نہ آیا ہو۔ |

## طَلَبُ الإِجَازَةِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أُسْتَاذِي الكَرِيْم ،

أَرَدْتُ إِعْلَامَكُمْ بِأَنِّيْ رَهِيْنُ الْفِرَاشِ إِثْرَ آلَامٍ دَاهَمَتْنِيْ وَمَرَضٍ أَضْنَانِيْ فَأَطْلُبُ السَّمَاحَ وَالْعَفْوَ لِغِيَابِيْ عَنِ الدُّرُوْسِ .

جَزَاكُمُ اللّٰهُ أَحْسَنَ الْجَزَاءِ وَأَنْعَمَكُمْ بِدَارِ الْبَقَاءِ .

تِلْمِيْذُكَ .

مُحَمَّد أَحْمَد ، الصَّفُّ الرَّابِعُ

التَّرْجَمَةُ :

## درخواست برائے رخصت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

محترم استاد صاحب ،

مؤدبانہ گزارش ہے کہ میں سخت درد و تکلیف کی بناء پر بستر پر آن پڑا ہوں اور بیماری نے مجھ کو لاچار کر دیا ہے، لہٰذا میں آپ جناب سے سبق سے غیر حاضری کے لیے چھٹی کی درخواست کرتا ہوں۔

اللہ تعالیٰ آپ کو اجر جزیل عطا فرمائے اور آخرت میں نعمتوں سے مالا مال فرمائے۔

آپ کا شاگرد

محمد احمد ، جماعت چہارم

## طَلَبُ الْإِجَازَةِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أَسَاتِذَتِيْ الْكِرَامُ،

أَوُدُّ إِعْلَامَكُمْ بِأَنَّ عَائِلَتِيْ سَتُقِيْمُ حَفَلَ زَوَاجٍ لِأَخِيَ الْأَكْبَرِ وَ طُلِبَ مِنِّيَ الْحُضُوْرُ فِيْ الْوَقْتِ الْبَاكِرِ قَبْلَ الزَّوَاجِ بِأَيَّامٍ لِأُسَانِدَهُمْ فِيْ بَعْضِ الْإِجْرَاءَاتِ اللَّازِمَةِ لِلزَّوَاجِ.

فَأَلْتَمِسُ مِنْ سَمَاحَتِكُمْ أَنْ تَسْمَحُوْا لِيْ بِالذَّهَابِ إِلَى الْبَيْتِ مِنْ عَصْرِ الْيَوْمِ إِلَى عَصْرِ الثُّلَاثَاءِ فِيْ التَّارِيْخِ ٩/١/٢٠١١م لِأُشَارِكَ الْعَائِلَةَ فِيْ فَرْحَتِهَا.

وَجَزَاكُمُ اللّٰهُ خَيْرَ الثَّوَابِ وَأَحْسَنَ إِلَيْكُمُ الْجَزَاءَ.

تِلْمِيْذُكُمْ.

مُحَمَّدُ عَلِيّ

الصَّفُّ الْخَامِسُ

**التَّرْجَمَةُ :**

## درخواست برائے رخصت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میرے محترم اساتذہ کرام

میں آپ کو مطلع کرنا چاہتا ہوں کہ میرے گھر والوں نے میرے بڑے بھائی کی شادی طے کی ہے اور مجھے شادی سے کچھ دن پہلے جلد ہی آنے کو کہا ہے تاکہ شادی کے لوازمات کی تیاری میں ان کا ہاتھ بٹا سکوں۔

لہذا آپ حضرات سے گزارش ہے کہ مجھے آج عصر سے منگل مورخہ 09/01/2011 کی عصر تک چھٹی مرحمت فرمائیں تاکہ اپنے گھر والوں کی خوشیوں میں شریک ہوسکوں۔

اللہ تعالیٰ آپ کو بہت زیادہ اجر اور بہترین جزا عطا فرمائیں۔

آپ کا شاگرد

محمد علی

جماعت پنجم

# طَلَبُ الْوَظِيْفَةِ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلسَّيِّدُ يُوْسُفُ الْمُحْتَرَمُ/مُدِيْرُ شَرِكَةِ بَنْجَابَ لِلْمُسْتَحْضَرَاتِ التَّجْمِيْلِيَّةِ.

لَقَدْ قَرَأْتُ فِيْ جَرِيْدَةِ (اِيْكسبرس نْيُوْز) بِأَنَّهُ تُوْجَدُ لَدَيْكُمْ وَظَائِفُ شَاغِرَةٌ لِلْمَنْدُوْبِيْنَ فِيْ شَرِكَتِكُمْ.

فَلَقَدْ رَأَيْتُ فِيْ نَفْسِيْ جَمِيْعَ الشُّرُوْطِ الصَّادِرَةِ مِنْ قِبَلِكُمْ وَ مَعِيَ مِنَ الْمُؤَهَّلَاتِ مَا يُرْضِيْكُمْ ،فَأُقَدِّمُ بَيْنَ يَدَيْ سَمَاحَتِكُمْ هٰذَا الْعَرْضَ أَنْ تَنْظُرُوْا فِيْ شَأْنِيْ وَ تُشَرِّفُوْنِيْ بِخِدْمَتِكُمْ.

وَلَكُمْ جَزِيْلُ الشُّكْرِ وَالثَّوَابِ...

مُقَدِّمُ الطَّلَبِ

مُحَمَّد طُفَيْل

اَلتَّرْجَمَةُ :

## درخواست برائے حصول ملازمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جناب محترم یوسف صاحب / مینیجر پنجاب کمپنی آف کاسمٹکس

میں نے ایکسپریس نیوز میں پڑھا کہ آپ کے پاس سیلز مین کے لیے کچھ آسامیاں خالی ہیں، اور مجھ میں وہ تمام شرائط پوری ہیں جن کا آپ نے مطالبہ کیا ہے اور آپ کی منشاء کے مطابق ڈگریاں بھی موجود ہیں، تو آپ کے سامنے عاجزانہ درخواست ہے کہ میرے بارے میں غور وفکر کر کے شفقت فرمائیں اور مجھے اپنی خدمت کا موقعہ دیں۔

میں آپ کا بہت ممنون اور دعا گو ہوں گا۔

جزاکم اللہ خیراً!

درخواست کنندہ

محمد طفیل

# رِسَالَةٌ مِنَ الوَالِدِ إلَى الوَلَدِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِبْنِيَ الْعَزِيْزُ، اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ وَبَعْدُ...،

أيْ بُنَيَّ ،لَقَدْ طَالَ غِيَابُکَ وَ ازْدَادَ الْأِشْتِيَاقُ إِلَيْکَ وَ أَنْتَ مَاضٍ فِيْ رِحْلَةِ عِلْمِکَ الشَّاقَّةِ الْمُحَاطَةِ بِالْمَكَارِهِ ،

وَلٰكِنْ مَعَ ذٰلِکَ أُوْصِيْکَ بِشَدِّ الْعَزْمِ وَ مُوَاصَلَةِ الْحَزْمِ وَ تَحَمُّلِ كُلِّ مَشَقَّةٍ وَ الصَّبْرِ عَلَى كُلِّ مَذَلَّةٍ وَالطَّمَعِ فِيْ الرُّقِيِّ وَ لَوْ خُطْوَةً خُطْوَةً وَالْغِنَى عَنِ الْكَسَلِ وَ الْخُمُوْلِ وَلَوْ زَلَّةً زَلَّةً .فَاضْبِطْ حِزَامَکَ فِيْ دَرْبِکَ وَ اتَّخِذْ مِنَ اللّٰهِ لَکَ كَفِيْلاً وَمِنَ الْقُرْآنِ دَلِيْلاً وَمِنَ السُّنَّةِ قَائِداً وَ نَصِيْراً .

أُعْلِمُکَ يَا بُنَيَّ أَنَّا مَعَ شِدَّةِ الشَّوْقِ إِلَى لِقَائِکَ عَلَى رَغْبَةٍ وَ شَوْقٍ شَدِيْدَيْنِ إِلَى رُؤْيَتِکَ عَالِمًا خِرِّيْجًا تُرْشِدُ النَّاسَ إِلَى الصَّلَاحِ وَتَزْجُرُهُمْ عَنْ دَرْبِ الطَّلَاحِ، فَلَا تَهْزِلَنَّ هِمَمُکَ وَلَا تَفْتُرَنَّ عَزَائِمُکَ ،وَاعْلَمْ أَنِّيْ وَوَالِدَتُکَ مَعَکَ دَوْمًا فِيْ مُسَانَدَتِکَ وَالدُّعَاءِ لَکَ بِالْخَيْرِ الدَّائِمِ .

وَ أَخِيْراً، بُنَيَّ الْعَزِيْزُ ،أُوْصِيْکَ بِتَقْوَى اللّٰهِ فِيْ الْحِلِّ وَ التَّرْحَالِ وَ بِالْإِسْتِعْجَالِ فِيْ الْخَيْرِ وَ الْحَسَنَةِ بَعْدَ كُلِّ خَطِيْئَةٍ وَ إِنْ صَغُرَتْ وَ عَدَمِ الْكِبْرِيَاءِ وَالتَّعَجُّبِ بِالْحَسَنَةِ وَ إِنْ عَظُمَتْ.

وَالِدُکَ الْمُحِبُّ لَکَ

عَاشِقُ حُسَيْنٍ

**اَلتَّرْجَمَةُ :**

## والد کا خط بیٹے کی طرف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میرے پیارے بیٹے ، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ بعد از سلام عرض ہے

اے میرے لختِ جگر، تیری جدائی لمبی ہوگئی ہے اور تیری ملاقات کا شوق بڑھ گیا ہے جب کہ تم اپنے حصول علم کی مشکلات اور ناگواریوں سے پر گھاٹی میں سے گزر رہے ہو، اس لیے میں تم کو سخت ارادہ اور بلند ہمتی، مشکلات کو برداشت کرنے، ہر ذلت ورسوائی پر صبر کرنے، بلندی کو پالینے، شوق (اگرچہ آہستہ آہستہ ہی ہو) اور سستی اور کاہلی سے بیزاری پیدا کرنے کی نصیحت کرتا ہوں اگر چہ رفتہ رفتہ ہو اور اپنی راہ پر گامزن رہو اور اللہ کو اپنا حامی وناصر اور قرآن کو رہبر اور سنت کو رہنما و مقتداء بنالو ۔

اے میرے پیارے بیٹے میں تمہیں بتانا چاہتا ہوں کہ ہم تمہاری ملاقات کے بہت ہی زیادہ مشتاق ہیں اور تمہیں ایک ایسے فاضل عالم کی شکل میں دیکھنے کے، جو لوگوں کی اصلاح کرتا ہو اور ان کو غلط راہ اختیار کرنے پر ڈانٹتا ہو۔ تمہاری ہمتیں پست نہیں ہونی چاہییں اور تمہارے عزائم کمزور نہیں ہونے چاہییں، اور یاد رکھو میں اور تمہاری والدہ ہمیشہ تمہاری مدد کے لیے تمہارے ساتھ ہیں اور تمہارے لیے ہمیشہ کے لیے خیر کی دعا کرتے ہیں۔

اور آخر میں میرے عزیز بیٹے میں تمہیں ہر حال میں اللہ کے تقوی کی اور خیر کے کام میں جلدی کرنے کی وصیت کرتا ہوں اور ہر گناہ کے بعد نیک کام کرنے کی اگر چہ وہ گناہ چھوٹا ہی کیوں نہ ہو اور تکبر اور نیکی کے عجب سے بچنے کی اگر چہ وہ نیکی کتنی ہی بڑی ہو ۔

تمہارا شفیق باپ

عاشق حسین

# رِسَالَةُ الوَلَدِ إِلَى الوَالِدِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالِدِيَ الْعَزِيْزُ: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهُ...وَبَعْدُ،

لَقَدْ جَائَنِيْ كِتَابُكَ فَاهْتَزَزْتُ طَرَبًا وَقَرَأْتُهُ فَزِدْتُكُمْ مَحَبَّةً فَلَقَدْ كُنْتُ هَيْمَانًا فِيْ نَفْسِ الشَّوْقِ إِلَيْكُمْ وَ مُحَاطًا بِمِثْلِ عَوَاطِفِكُمْ حَتّٰى كَادَ الْوَجْدَانُ يُخِلُّ فِيْ دِرَاسَاتِيْ وَ يُذَلِّلَ عَزَائِمِيْ فَخِفْتُ عَلٰى نَفْسِيْ حَتّٰى هٰذَا الْكِتَابُ.

فَلَمَّا وَجَدْتُ مِنْ تَشْجِيْعِكَ مَا يَكْفِيْ وَمِنْ تَحْرِيْضِكَ مَا يَشْفِيْ أَحْيَيْتُ فِيْ نَفْسِيْ حَيَاةً أُخْرٰى وَأَخَذْتُ مَقَاصِدِيْ بِتَوَاجُدِيْ وَ أَصْرَرْتُ عَلٰى أَنْ لَا أَلْوِيَ إِلٰى شَيْءٍ يُفَوِّزُنِيْ فِيْ مَقْصَدِيْ ،وَيُهْزِلُنِيْ فِيْ دَرْبِيْ.

أَهْلِيَ الْأَعِزَّاءُ عَلَيَّ. أُوَكِّدُ لَكُمْ أَنِّيْ لَنْ أَرْجِعَ إِلَيْكُمْ إِلَّا رَجُلًا تَرْمُقُ لَهُ الْعُيُوْنُ وَتَشْخَصُ فِيْهِ الْأَبْصَارُ وَ تَنْصَتُ لَهُ الْأَفْوَاهُ وَتُصْغِيْ لَهُ الْآذَانُ. وَسَأَكُوْنُ رَجُلًا مِثَالِيًّا يُقْتَدٰى بِهِ وَ يُقْتَفٰى أَثَرُهُ. وَ سَأَكُوْنُ مَفْخَرَةً لَكُمْ وَ عِزَّةً لِلْإِسْلَامِ وَالْمُسْلِمِيْنَ جَمِيْعًا إِنْ شَاءَ اللّٰهُ.

وَ أَخِيْرًا أُبَلِّغُ تَحِيَّاتِيْ إِلٰى كُلِّ أَهْلِيْ وَ إِخْوَتِيْ وَ أَخَوَاتِيْ وَوَالِدَتِيَ الْعَزِيْزَةِ وَ إِلَيْكَ يَا وَالِدِيَ الْوَدُوْدُ وَ أَرْجُوْ مِنْكُمْ أَنْ تَدْعُوْا لِيْ مِنْ خَالِصِ قُلُوْبِكُمْ وَ صَفَايَا نَوَايَاكُمْ بِأَنْ أَكُوْنَ رَجُلًا مَحْبُوْبًا عِنْدَ اللّٰهِ وَ عِبَادِهِ...

وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهُ.

اِبْنُكَ الْمُطِيْعُ

مُحَمَّد خَالِد

**التَّرْجَمَةُ :**

## بیٹے کا خط والد کی طرف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

میرے ابا جان: السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ...... بعد از سلام عرض ہے کہ ،

آپ کا شفقت نامہ پہنچا تو میں خوشی سے جھوم اٹھا اور اس کو پڑھ کر میری آپ سے محبت اور بڑھ گئی، میں اپنے شوق میں اس قدر سرگرداں تھا اور آپ کی طرح کے جذبات مجھے گھیرے ہوئے تھے کہ قریب تھا کہ یہ وجدانی کیفیت میری پڑھائی میں خلل ڈالتی اور میرے عزائم کو کمزور کر دیتی بس مجھے اپنے آپ پر ڈر لگنے لگا یہاں تک کہ یہ خط میں نے پڑھا تو میں نے آپ کی حوصلہ افزائی کو دیکھا جو کہ میرے لیے کافی تھی اور آپ کی ترغیبوں کو جنہوں نے میری پیاس بجھا دی، آپ نے میرے اندر دوسری روح پھونک دی اور میں اپنے مقاصد پر ڈٹ گیا اور میں نے پختہ ارادہ کر لیا کہ میں ایسی کسی بھی چیز کی پرواہ نہیں کروں گا جو مجھے میرے مقصد سے روکے اور مجھے اس کے راستے میں سستی کا شکار کرے۔

عزیز اہل خانہ! میں آپ کو پورا یقین دلاتا ہوں کہ میں جب آپ کے پاس لوٹوں گا تو ایسا آدمی بن کر لوٹوں گا جس کی طرف لوگ فخر کی نگاہ سے دیکھتے ہوں اور نگاہیں اس کا رستہ تکتی ہوں اور وہ بات کرنے لگے تو سناٹا چھا جائے اور کان اس کی طرف متوجہ ہو جائیں اور میں ایک ایسا مثالی آدمی بنوں گا جس کی اقتداء کی جائے اور اس کے نقش قدم پر چلا جائے اور میں آپ کے لیے قابل فخر اور مسلمانوں اور اسلام کے لیے عزت کا سبب بنوں گا ان شاء اللہ۔

اور آخر میں سب گھر والوں اور بھائی بہنوں اور پیاری والدہ جان اور آپ کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہوں اور میں آپ سب سے امید ظاہر کرتا ہوں کہ آپ میرے لیے خلوص دل اور سچی نیت سے دعائیں کریں گے تاکہ میں اللہ اور اس کے بندوں کے نزدیک محبوب بن جاؤں۔

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا فرماں بردار بیٹا

محمد خالد

# عربی کتابت و تکلم

## کے مختلف انداز

خصوصیت:-

۱۔ کلام عرب کا ترجمہ وترکیب کرنے کے طریقے

۲۔ قرآن حکیم، احادیث مبارکہ، کتب عربی ادب، عربی اشعار اقوال صحابہ وتابعین سے تکلم وکتابت کے اسالیب کی نشاندہی اور انکی عملی مشق

۳۔ ذوق لغت اور اصطلاح کے آئینے میں

۴۔ قرآن کریم میں اسالیب ذوق کی پہچان اور انکو اپنی تحریر وتقریر میں استعمال کا طریقہ

۵۔ اذواق کلام کے مختلف اسالیب اخذ کرنے میں کن مراحل سے گزریں اور کن باتوں کا خیال رکھیں۔

۶۔ اہل ذوق کے کلام کے تین مراتب اور ان میں لکھنے والوں کی تعیین وغیرہ جیسے گرانقدر عنوانات پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے

تصنیف

العبد محمد محسن گلزار

فاضل جامعہ خیر المدارس ملتان، متخصص فی علوم الحدیث النبوی الشریف جامعہ فاروقیہ کراچی

مدرس مدرسہ عربیہ دار العلوم عیدگاہ تلمبہ میانچنوں (خانیوال)

رائے گرامی وپسند فرمودہ

استاذ محترم اقدس حضرت مولانا طارق جمیل صاحب دامت برکاتہم العالیہ

مکتبۃ الحرمین

دکان نمبر ۲۳ الحمد مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار، لاہور

فون: ۰۳۲۱-۴۳۹۹۳۱۳

اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ اَحَبَّ
(الحدیث)

# مسلک علماء دیوبند

# اور

# حبِّ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

افادات

جامع شریعت وطریقت الحاج مفتی اعظم ہند حضرت اقدس مولانا مفتی محمود حسن گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ چشتی قادری سہروردی نقشبندی

مرتب

حضرت مولانا محمد رحمت اللہ کشمیری حفظہ اللہ خلیفہ مجاز حضرت اقدس مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مکتبۃ الحرمین
الحمد مارکیٹ غزنی سٹریٹ دکان ۲۳
اردو بازار لاہور ۰۳۲۱-۴۳۹۹۳۱۳